# علامہ عبدالعلیم میرٹھی

# حیات وکارنامے

از


محمد اختر حسین علیمی قادری بستوی ایم اے

دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی


باہتمام

عباحی بستوی

ناشر


نورانی مشن، جمدا شاہی ضلع بستی (یوپی)

# علامہ عبدالعلیم میرٹھی

# حیات و کارنامے

از

محمد اختر حسین علیمی قادری بستوی ایم اے
استاذ دارالعلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی

باھتمام

توقیر احمد مصباحی بستوی

ناشر

نورانی مشن جمدا شاہی ضلع بستی (یوپی)

نام کتاب: ـــــــــ علامہ عبد العلیم میرٹھی حیات وکارنامے

مصنف: ـــــــــ مولانا محمد اختر حسین قادری بستوی ایم، اے
استاذ دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی

پروف ریڈر: ـــــــــ حضرت مولانا توقیر احمد مصباحی بستوی
خطیب و امام محمدیہ مسجد کپاس واڑی اندھیری ممبئی ۵۳

کتابت: ـــــــــ محمد بشیر اسلم دار العلوم محبوب سبحانی کرلا ممبئی ۷۰

سن اشاعت: ـــــــــ سنہ ۱۴۱۹ھ / سنہ ۱۹۹۹ء

تعاون: ـــــــــ عزت مآب عالی جناب محترم انور حسین دانش و
ـــــــــ راشد صاحبان چار بنگلہ اندھیری ممبئی

ناشر: ـــــــــ نورانی مشن جمدا شاہی ضلع بستی یوپی انڈیا۔

## ملنے کے پتے

المجمع النورانی ـــــــــ دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی بستی (یوپی)

کتب خانہ امجدیہ ـــــــــ نزد ٹاؤن کلب پکہ بازار بستی (یوپی)

مکتبہ جام نور ـــــــــ ۴۲۲ مٹیا محل جامع مسجد دہلی ۶

فاروقیہ بکڈپو ـــــــــ ″ ″ ″

رضوی کتاب گھر ـــــــــ ″ ″ ″

مکتبۃ الحجاز ـــــــــ ۷ رہرن پارک چوک لکھنؤ

جامعہ بکڈپو ـــــــــ الجامعۃ الاسلامیہ رونا ہی فیض آباد (یوپی)

# تھدیہ

(اس کی بارگاہ میں)

جس نے یورپ وایشیا اور افریقہ وامریکہ کی وادیوں میں شمع اسلام فروزاں کرکے بیشمار ظلمتکدوں کو بقعۂ نور بنادیا جسے دنیا خلیفۂ امام احمد رضا مبلغ اسلام

## علامہ عبد العلیم میرٹھی

کہتی ہے اور ان کی عظیم یادگار

## مادر علمی دار العلوم علیمیہ جمداشاہی

کے نام جس کی آغوش رحمت میں رہ کر
راقم نے اس خدمت کو انجام دیا

گر قبول افتد زہے عزت وشرف

**محمد اختر حسین قادری علیمی بستوی**
جمداشاہی

# سخنہائے گفتنی

زیرِ نظر رسالہ دراصل حضرت مبلغ اسلام علامہ عبد العلیم میرٹھی مہاجر مدنی قدس سرہٗ کے تعلق سے ایک مقالہ ہے جسے محب مکرم زبیر احمد ایڈیٹر افکار رضا بمبئی کی فرمائش پر لکھا گیا ہے۔

مضمون چونکہ طویل ہو گیا اس لئے بعض احباب نے اسے کتابی شکل میں شائع کرنے کی خواہش ظاہر کی چنانچہ اس کے لئے میرے برادر عزیز حبیب الرحمن نورانی سلمہ نے کچھ زیادہ ہی دلچسپی لی ان کی لگن کو دیکھ کر میں نے بھی کچھ اس طرف زیادہ توجہ صرف کرنا شروع کر دی اور اپنے اساتذۂ کرام و دیگر مخلصین سے رابطہ قائم کر کے حضرت علامہ میرٹھی کے متعلق تاثرات و آرا جمع کرنا شروع کر دیا یہاں تک کہ یہ گنج تحریر رسالہ کی شکل میں آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اس کی ترتیب میں حضرت العلام محمد تفسیر القادری استاذ گرامی حضرت علامہ فروغ احمد اعظمی اور دیگر موقر شخصیتوں نے اپنے قیمتی مشوروں اور ہدایتوں سے نوازا اور محب گرامی انور حسین بمبئی و احمد نورانی جمداوی نے مالی تعاون پیش کیا احقر ان سب کا شکر گزار ہے۔

مواد و مضامین کی نقل و کتابت میں عزیزم مولوی اختر الاسلام سلمہ و مولوی احمد رضا، مولوی محمد فاروق نظامی وغیرہ نے بے پناہ محنت کی مولائے کریم ان کو علم و عمل کی دولتوں سے مالا مال کرے (آمین)

محمد اختر حسین قادری علیمی بستوی

خادم افتاء و تدریس دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی

حضرت مولانا **معین الحق** علیمی صدر اعلیٰ دار العلوم علیمیہ جمداشاہی

# حقیقتِ حال

مبلغ اسلام حضرت علامہ عبد العلیم میرٹھی ثم مدنی علیہ الرحمہ کی شخصیت محتاجِ تعارف نہیں لیکن وقت کا بہت بڑا المیہ ہے کہ حضرت کے کارہائے نمایاں کو عوام کے سامنے پیش نہ کیا جاسکا عوام تو عوام خواص بھی حضرت کے روشن کارناموں سے نابلد ہیں عزیز گرامی مولانا اختر حسین علیمی کا یہ مختصر لیکن جامع تعارف نامہ مبلغین اور عوام وخواص کیلئے بہترین معلومات کا ذریعہ اور لائحہ عمل ہے

آپ کی زندہ وتاباں نشانی قائد اہلسنت علامہ شاہ احمد نورانی مدظلہ العالی صدر ورلڈ اسلامک مشن لندن اور دار العلوم علیمیہ جمداشاہی بحسن وخوبی مذہب وملت کی ترویج واشاعت میں مصروف ہیں اللہ تعالیٰ مبلغ اسلام کے روحانی فیضان اور قائد اہلسنت کی اعلیٰ صلاحیتوں سے ہم علیمی برادران وعوام اہلسنت کو مستفیض فرمائے آمین

معین الحق علیمی
صدر اعلیٰ دار العلوم علیمیہ جمداشاہی

# پیش لفظ

ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم صدر شعبہ علوم اسلامیہ ہمدرد یونیورسٹی دہلی

امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان (م ۱۹۲۱ء) کے حاشیہ نشینوں میں جتنے ارباب دین و دانش تھے سب اپنی مثال آپ تھے ان میں سے ہر ایک نے عوام تو عوام خواص سے بھی اپنی صلاحیتوں کا لوہا منوایا اور گوناگوں کمالات کا خراج وصول کیا۔ علم و فضل کے علاوہ ملی اور سماجی خدمات سے لے کر ملکی قیادت تک ان حضرات نے اپنی صلاحیت کے جوہر دکھائے اس کا معترف آج ہر وہ دانشور ہے جن کا قلب و نظر تعصب سے محفوظ ہے۔ مفتی اعظم ہند حضرت مولانا مصطفےٰ رضا قادری (م ۱۹۸۱ء) صدر الشریعہ حضرت مولانا امجد علی اعظمی (م ۱۹۴۸ء) ملک العلماء حضرت مولانا ظفر الدین بہاری (م ۱۹۶۲ء) صدر الافاضل حضرت مولانا محمد نعیم الدین مرادآبادی (م ۱۹۴۸ء) مفسر اعظم ہند حضرت مولانا حامد رضا خاں (م ۱۹۴۳ء) شیر بیشۂ اہلسنت حضرت مولانا حشمت علی پیلی بھیتی (م ۱۹۶۰ء) رئیس العلماء حضرت مولانا سید سلیمان اشرف بہاری (م ۱۹۳۳ء) اور مبلغ اسلام حضرت مولانا عبد العلیم صدیقی میرٹھی (م ۱۹۵۴ء) علیہم الرحمۃ والرضوان جیسے کئی ایک ور افاضل روزگار ہیں جنہوں نے فاضل بریلوی کے مشن یعنی قرآن و حدیث کی روشنی میں مذہب کا فروغ اور قلب مسلم کو محبت رسول کا مدینہ بنانے کے جذبہ کو آگے بڑھایا یوں تو سطور بالا میں جن عبقری شخصیات کا ذکر ہوا ان میں ہر ایک کے کارناموں سے عالم اسلام کو متعارف کرانے کی ضرورت ہے ان کی ہشت پہلو شخصیتیں اس بات کی بھی متقاضی ہیں کہ مدارس اور یونیورسٹیوں میں انہیں موضوع قلم بنا کر ریسرچ و تحقیق کے

ذریعہ ان کے کارناموں کو اجاگر کیا جائے لیکن مبلغ اسلام حضرت مولانا عبد العلیم صدیقی علیہ الرحمۃ والرضوان کی شخصیت اسلئے اور بھی قابل توجہ ہے کہ انہوں نے دیار ہند ہی میں نہیں بلکہ سات سمندر پار جس عالمانہ وقار کے ساتھ شمع اسلام روشن کیا اور مذہب حق کی نشر و اشاعت کا اہم فریضہ انجام دیا وہ صرف قابل تحسین ہی نہیں بلکہ لائق تقلید بھی ہے ان کی اس مساعی جمیلہ کا اثر یہ رہا کہ تن کے گوروں اور من کے کالوں میں سے ایک دو نہیں بلکہ ہزاروں کی تعداد میں لوگ دین اسلام سے اپنا رشتہ استوار کر کے کفر و شرک کی دلدل سے ہمیشہ کیلئے آزاد ہو گئے۔ دولت ایمان سے مشرف ہونے والوں میں صرف عوام ہی نہیں تھے بلکہ ارباب سیاست و قیادت کے علاوہ وہ لوگ بھی تھے جنہیں اپنے علم و فن پر ناز تھا اور جس مذہب کے پیروکار تھے اس کے علاوہ تمام مذاہب کو باطل اور جھوٹا سمجھتے تھے۔ یہ ان کی وہ مابہ الامتیاز خصوصیت ہے جس کے سبب ان کی شخصیت زیادہ توجہ کی مستحق ہے کہ آج جب کہ دعوت اسلام کے نام پر نہ جانے کیا کیا ہو رہا ہے تن آسانی کیلئے گرمیوں میں سرد اور سردیوں میں گرم علاقوں کا دورہ کر کے مذہب اسلام پھیلانے کی بات کی جارہی ہے اس لئے اس دور میں ضرورت ہے کہ دین حق کی نشر و اشاعت کے تعلق سے علمائے حق نے جن مشکلات کا سامنا کیا اور جن مصائب سے دوچار ہوئے اسے سامنے لایا جائے تاکہ کلمہ گو پر یہ واضح ہو جائے کہ دین حق کی نشر و اشاعت کے تعلق سے پیغمبرانہ سنت پر چلنا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں ایک مبلغ کیلئے ضروری ہے کہ وہ علوم و معارف میں دستگاہ کامل تو رکھے ہی تبلیغی اور دعوتی اسرار و رموز سے بھی واقف ہو اگر تبلیغ کے ان بنیادی اصولوں پر عمل نہ کرکے ہر وہ عامی جسے صحیح نماز ادا کرنے کا شعور نہیں علمائے حق کی ذمہ داری کو اپنا فریضہ سمجھ کر مبلغ اسلام بن بیٹھے گا تو اس سے دین حق کی نشر و اشاعت کو کیا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے یہ بات راقم اس لئے لکھ رہا ہے کہ ہمارے ایک کرم فرما دوست امریکہ کی کسی مسجد میں امامت و خطابت

کے فرائض انجام دیتے ہیں جب وہ سالانہ تعطیل کے موقع پر ہندوستان آئے تو دہلی کا بھی سفر کیا اور کرم فرمائی کرتے ہوئے میرے غریب خانہ کو بھی رونق بخشی دوران گفتگو میں نے ان سے امریکہ کے مسلم باشندوں اور اسلام کے مستقبل کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے بتایا کہ امریکہ میں ان تبلیغی ٹھیکیداروں سے اسلام کو بڑا نقصان پہنچ رہا ہے میں نے کہا کہ وہ کیسے وہ تو اسلام پھیلانے کی غرض سے سفر کی صعوبتیں برداشت کر کے وہاں جاتے ہیں تو انہوں نے فرمایا کہ امریکن اسلام کی خوبیاں اور اس کے محاسن سن کر اسلام کے قریب تو ضرور ہوتے ہیں مگر جب مذہبی رہنما اور اسلام کے مبلغین کے نام پر بستر بند اور باورچی خانہ سے لدے ہوئے تبلیغی جماعت کے لوگوں کا حلیہ ان کے سامنے ہوتا ہے تو متنفر ہو کر کہتے ہیں کہ اگر اسلام کے رہنما یہی ہیں جب تو ہم اسلام قبول کرنے اور ایسے مبلغین کی اقتدا اور پیروی کرنے سے باز آئے ان کے منہ سے یہ جملہ سن کر راقم کو بہت افسوس ہوا اور خدا کی بارگاہ میں دعا کی کہ اے اللہ اگر کسی کو تبلیغ دین کا جذبہ دے تو تبلیغ کے اسرار و رموز اور علوم و معارف سے آراستہ کرنے کے ساتھ ساتھ وہ عالمانہ وقار اور مبلغانہ اطوار بھی عطا فرما تا کہ اسلام کی شان و شوکت مجروح ہونے سے محفوظ رہ سکے۔

مبلغ اسلام حضرت مولانا عبدالعلیم صدیقی جس عالمانہ وقار کے ساتھ دین حق کی نشر و اشاعت فرمائی وہ ان کی زندگی کا ایک روشن باب ہے مجھے خوشی ہے کہ ان کے فرزند ارجمند ماہر ہفت لسان حضرت مولانا شاہ احمد نورانی عمت فیوضہم المبارک ان کی جانشینی کا اہم فریضہ بطور احسن انجام دے رہے ہیں ضرورت اس بات کی ہے کہ ایسے مبلغ دین جس نے عالمانہ وقار کے ساتھ اپنی زندگی کا ہر لمحہ اشاعت دین حق میں صرف کیا ہو اس کے کارناموں کو خوب عام کیا جائے کتابیں لکھی جائیں سمپوزیم اور سمینار کرائے جائیں۔ مذاکرے ہوں تا کہ اس دور کے وہ علماء جو تبلیغ دین کے

جذبہ سے سرشار ہیں اپنے لئے ان کی زندگی کو مینارۂ نور بنا سکیں چوں کہ ان کے حلقۂ ارادت نے اس طرف توجہ نہیں کی اس لئے عوام تو عوام خواص بھی ان کے تبلیغی کارناموں اور دعوتی سرگرمیوں سے نابلد ہیں پچھلے چند سالوں سے لوگ اس طرف متوجہ ہوئے ہیں اگرچہ مختصر ہی صحیح مگر دو تصنیف ایک "حضرت شاہ عبد العلیم میرٹھی مرتب خلیل احمد رانا اور دوسری "حیات علیم رضا" مرزا ارشاد احمد علیمی کے نوک قلم سے منظر عام پر آئی خوشی ہے کہ دار العلوم علیمیہ جمدا شاہی شعبۂ فقہ کے لائق استاذ حضرت مولانا اختر حسین علیمی نے اس طرف توجہ فرمائی اور مبلغ اسلام کی شخصیت کے مختلف پہلوؤں پر اختصار کے ساتھ اپنے خیالات کا اظہار کیا۔ کتاب تو بظاہر بہت مختصر ہے مگر چراغ سے چراغ روشن ہونے کی روایت بہت پرانی ہے مجھے امید ہے مصنف کی یہ مختصر کتاب ضخیم تصنیف کا پیش خیمہ ثابت ہوگی اور ارباب قلم اس کتاب کی بنیاد پر کوئی بڑا کام کر کے مبلغ اسلام حضرت مولانا عبد العلیم صدیقی علیہ الرحمہ کی تبلیغی خدمات اور دیگر روشن کارناموں سے عالم اسلام کو متعارف کرانے میں کلیدی کردار ادا کر سکیں گے۔ (آمین)

غلام یحییٰ انجم

۱۴ر جنوری ۱۹۹۹ء

صدر شعبۂ علوم اسلامیہ دہلی یونیورسٹی دہلی

## مبلغ اسلام حضرت مولانا عبد العلیم صدیقی رحمۃ اللہ علیہ کی

# آخری وصیّت

قائد اہلسنت حضرت مولانا شاہ احمد نورانی نے کراچی میں عرس امجدی کے موقع پر خطاب کرتے ہوئے فرمایا۔

ہمارے لئے باعثِ فخر ہے کہ ہم سُنّی ہیں اور اس بات پر بھی فخر ہے کہ ہمارا روحانی سلسلہ اور اس کی نسبت اعلیٰحضرت بریلوی امام اہلسنت شاہ احمد رضا خاں بریلوی سے ہے اور مجھے اپنے والد ماجد مولانا شاہ عبد العلیم میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ یاد ہیں۔ ان کی چھوٹی سی مختصر وصیت ہے جو اب بھی میرے پاس محفوظ ہے جو آخری وقت مدینہ منورہ میں تحریر فرمائی۔

الحمد للہ میں مسلک اہلسنت پر زندہ رہا اور "مسلک اہلسنّت وہی ہے جو اعلیٰحضرت کی کتابوں میں مرقوم ہے" اور الحمد للہ اسی پر میری عمر گزری اور الحمد للہ آخر وقت اسی مسلک پر حضور پُر نور شافع یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم کے قدم مبارک میں خاتمہ بالخیر ہو رہا ہے۔[۱]

---

۱؎ جناب مرزا ارشاد علیمی ادیب حیات علیم رضا ص ۷۵

# منقبت

## در شان مبلغ اسلام خلیفۂ امام احمد رضا الشاہ

## عبدالعلیم قادری علیہ الرحمہ

ایک روشنی رخشندگی عبدالعلیم قادری
علم و شعور و آگہی عبدالعلیم قادری

علم و عمل، فکر و نظر صدق و صفا مہر و وفا
حزم اتقا سنجیدگی عبدالعلیم قادری

عظمت و جلالت بانکپن عزم و عزیمت جذب دل
اک سوز و ساز اک دلکشی عبدالعلیم قادری

گفتار میں سردار میں اسلوب میں افکار میں
نورانیت پاکیزگی عبدالعلیم قادری

اک ولولہ اک زلزلہ اک موج اک سیل حسیں
شان خطابت تھی تیری عبدالعلیم قادری

سانسوں میں حق کا ہو فسوں تبلیغ کا سر میں جنوں
دامن تہی لیکن غنی عبدالعلیم قادری

بن کر منادی عشق کا حد جہاں تک تو گیا
اللہ رے ہمت تیری عبدالعلیم قادری

خوشنودی رب علی حب محمد مصطفےٰ
سینے میں تیرے تھی بسی عبدالعلیم قادری

توحید کی مے کا نشہ عشق شہ ہر دوسرا
تیرا پیام سرمدی عبدالعلیم قادری

سوز تنفس سے تیرے جذبات کے آہنگ سے
کھلتی گئی دل کی کلی عبدالعلیم قادری

گفتار میں تو نرم تھا کردار میں سرگرم تھا
خو، بو تھی صدیقی تیری عبدالعلیم قادری

جس جا قدم تیرے پڑے دل موم ہو کر رہ گئے
تھی شان محبوبی تیری عبدالعلیم قادری

رخسار نورانی میں ہے جو بھی چاہے آکے دیکھ لے
جلووں کی تیرے دلکشی عبدالعلیم قادری

کچھ خدمت اسلام ہو اس بدر سے بھی کام ہو
دے اس کو اپنی روشنی عبدالعلیم قادری

---

ء بدر القادری ہالینڈ، مولانا، قمر باذن اللہ (ص ۷۵)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# گلستانِ رضا کے گُلِ خوش رنگ

## مبلغِ اسلام عبد العلیم میرٹھی مہاجر مدنی قدس سرہٗ

اس عالم رنگ و بو اور نگار خانہ قدرت میں بیشمار شخصیتیں ایسی وجود میں آئیں جن کے گیسوئے علم و حکمت کی خوشبو سے پوری دنیا عطر بیز ہے ان اقبال مند اور عظیم المرتبت ہستیوں میں سراج الہند شاہ عبد العزیز محدث دہلوی، شیخ عبد الحق محدث دہلوی، شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، علامہ فضلِ حق خیر آبادی جیسے اکابر ہیں مگر ماضی قریب میں ہمیں ایک ایسی شخصیت دکھائی پڑتی ہے جو ہر میدان میں منفرد و ممتاز نظر آتی ہے۔ جب اس نے اپنا اشہب قلم میدان تحقیق و تدقیق میں دوڑایا تو بڑے بڑے اصحاب قلم نے اس کی تحقیقات کے سامنے سر نیاز خم کرنے میں اپنی سعادت مندی اور سرمایۂ افتخار جانا، وعظ و تبلیغ کی جانب رخ کیا تو ہزاروں دلوں کی دنیا بدل دی اور سینکڑوں گم گشتہ راہوں کو راہ ہدایت سے ہمکنار ہی نہیں بلکہ ان کے زنگ آلود دلوں کا تزکیہ فرما کر انہیں شمع ایمان سے منور کر دیا، اسلام کے خلاف اٹھنے والے ہر باطل نظریہ کی بیخ کنی فرمائی، اور ناموس رسالت پر کیچڑ اچھالنے والوں کو شاہراہ عام پر ننگا کر دیا۔ جس نے ہر محاذ کو سر کرنے کیلئے مقتضائے حال کے مطابق اسی طرح کے افراد تیار کئے اور اپنے علمی و روحانی فیضان سے صرف ہندوستان ہی نہیں بلکہ پوری دنیائے اسلام کو فیضیاب کیا اور کر رہا ہے۔

ع کہاں کھولے ہیں گیسو یار نے خوشبو کہاں تک ہے

اس نابغۂ روزگار کو دنیا امام احمد رضا حنفی قدس سرہٗ کے پیارے نام سے

جاتی ہے اسی چمنستان فضل وکرم اور فردوس علم وحکمت کے سرسبز وشاداب اور گلِ خوشرنگ کا نام عبد العلیم میرٹھی ثم مدنی ہے۔ جن کی زندگی کے چند گوشوں پر یہاں اس لئے گفتگو کی جارہی ہے تاکہ ان سے محبت رکھنے والے ان کی زندگی کو اپنے لئے مینارۂ عمل بنا سکیں۔ ع   گر قبول افتد زہے عز وشرف

**ولادت:-** مبلغ اسلام علامہ عبد العلیم صدیقی شہر میرٹھ کے ایک علمی اور ذی وقار خانوادہ کے چشم وچراغ ہیں، آپ نے ۱۵ ر رمضان المبارک ۱۳۱۰ھ کو محلہ مشائخاں شہر میرٹھ، یوپی، انڈیا میں اس عالم آب وگل میں قدم رکھا والد محترم مولانا عبد الحکیم صاحب ایک سچے عاشق رسول جلیل القدر عالم دین، عابد وزاہد اور درویش صفت انسان ساتھ ہی بلند پایہ شاعر بھی تھے۔[۱]

اس طرح گویا مبلغ اسلام نے جب اس مشاہداتی دنیا میں آنکھیں کھولیں تو عشق وعرفان سے معطر فضا، علم وحکمت سے پرنور ماحول اور اسلامی تعلیمات ودینی اقدار سے لبریز ایک پرکشش اور پاکیزہ سماں اپنے گردوپیش پایا۔ دل میں اکتساب نور کی صلاحیت ابتدائی دور ہی سے تھی جس کے سبب محبت رسول کے روشن چراغ اور عشق نبی کی شمع فروزاں سے اخذ نور کر کے خود ہی ایک ایسا ماہ تاباں بن گیا جس کی خنک تاب چاندنی سے یورپ وافریقہ کے تپتے ہوئے صحراؤں میں زندگی گزارنے والے غیر مہذب وناشائستہ اقوام وقبائل نے چین وسکون اور تہذیب وتمدن کی روشنی حاصل کی اور اسلام کی حسین وادیوں میں سیر کرنے کا لطف اٹھانے لگے۔

**تعلیم وتربیت**

بالائے سرش ز ہوشمندی
می تافت ستارۂ سربلندی

مبلغ اسلام ان پاکیزہ ہستیوں میں سے تھے جن کی پیشانی پر سعادت وارجمندی

[۱] عبد الحکیم شرف قادری پاکستان، مولانا تذکرۂ اکابر اہلسنت پاکستان ص ۲۳۶

کے نقوش ایام طفولیت ہی سے آشکارا تھے۔ خداداد ذہانت و فطانت، صداقت و راست بازی، نیک طینتی و خوب سیرتی اور اسلامی اقدار و تعلیمات کی نشر و اشاعت کا جذبۂ صادق اوائل عمری سے آپ کی ذات میں ہویدا تھا۔ آپ نے صرف چار سال کی قلیل مدت میں قرآن پاک ناظرہ ختم کر لیا۔ والد ماجد سے عربی اور فارسی و اردو کی ابتدائی کتب پڑھنے کے بعد میرٹھ کی مشہور دینی درسگاہ "مدرسہ عربیہ قومیہ" میں داخلہ لیا اور سولہ سال کی عمر میں وہاں سے آپ نے امتیازی حیثیت سے سند حاصل کی۔ ؎

جیسا کہ سطور بالا میں گزر چکا ہے کہ مبلغ اسلام کے دل میں اسلامی تعلیمات کی تبلیغ اور مذہب اسلام کو اکناف عالم میں پھیلانے کا جذبۂ بے پایاں ابتدا ہی سے موجزن تھا۔ اس لئے آپ کے دل میں اس کے اسباب و ذرائع کی تحصیل کا بھی کافی اشتیاق تھا۔ اور یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ اپنے مافی الضمیر کو کسی کے سامنے پیش کرتے اور کسی کو اپنے دین کی طرف لانے کے لئے آمادہ کرنے کا مطلب یہ ہے کہ آپ اسے اس کے خیالات و رجحانات میں تبدیلی پیدا کرنے کو کہہ رہے ہیں۔ اس چون و چرا کے زمانے میں یہ کس قدر مشکل ہے اس کا صحیح اندازہ ایک داعیٔ اسلام ہی کو ہو سکتا ہے۔ کسی کو اپنا مخاطب بنانے کیلئے اولاً جس چیز کی شدید ضرورت محسوس ہوتی ہے وہ ہے مخاطب کی زبان اور اس کے مزاج و طبیعت سے آشنائی تاکہ اپنی بات کو بحسن و خوبی اس کے سامنے رکھ سکے۔ اس لئے ایک مبلغ اسلام کو جہاں بہت ساری خوبیوں کا حامل ہونا ناگزیر ہے وہاں مختلف زبان و لسان اور علوم و فنون کا عالم ہونے کے ساتھ ساتھ مختلف اقوام و قبائل کے مزاج و طبیعت سے آشنائی بھی ضروری ہے۔

علامہ عبد العلیم میرٹھی قدس سرہ نے اسی احساس کے پیش نظر اسلامی قوانین و

ضوابط کا علم حاصل کر لینے کے بعد علوم جدیدہ اور مختلف لغت وزبان پر قدرت حاصل کرنے کی غرض سے انگریزی اسکولوں اور کالجوں کا رخ کیا اور اٹاوہ ہائی اسکول سے میٹرک پاس کر کے ڈویژنل کالج میرٹھ سے ۱۹۱۷ء میں بی، اے، کا امتحان امتیازی پوزیشن سے پاس کیا، کالج کی تعطیلات کے ایام میں امام احمد رضا قدس سرہٗ کی بارگاہ میں حاضر ہو کر شرف نیاز حاصل کرتے اور اکتساب فیض کیا کرتے تھے، ۱؎

میرٹھ کالج کی تعلیم کے دوران ہی آپ کی علم دوستی اور اسلام ومسلمین سے ہمدردی کا چرچا دور دور تک پھیل گیا اس خوبی کی بنیاد پر ارباب علم ودانش نے آپ کو آل برما ایجوکیشنل کانفرنس کا صدر منتخب کیا، اس کانفرنس میں آپ نے جو پر مغز اور فکر انگیز تقریر اثر آفریں خطبہ پیش کیا اس کی برما سیلون وغیرہ میں بڑی پذیرائی ہوئی اور وہاں کے لوگوں پر آپ کی اس طرح علمی دھاک بیٹھی کہ وہ ہمیشہ کیلئے آپ کے گرویدہ ہو گئے پھر آپ نے وہاں کے ارباب بصیرت اور اصحاب فکر ونظر احباب سے تبلیغ اسلام اور مذہب حق کی ترویج واشاعت سے متعلق گفتگو کی جس نے مستقبل میں تبلیغی مشن کیلئے کلیدی کردار ادا کیا۔ ۲؎

# مبلغ اسلام آغوش امام احمد رضا میں

مبلغ اسلام نے جس وقت شعور وآگہی کی دہلیز پر قدم رکھا اس وقت ہندوستان ایسے عظیم مذہبی فتنوں اور فاسد نظریات کی بھنور میں پھنسا ہوا تھا کہ جس سے نکلنا بظاہر آسان نہیں تھا! الحاد وبیدینی، نیچریت، دہریت، قادیانیت، وہابیت دیوبندیت، چکڑالویت غرضیکہ بیشمار طاغوتی طاقتیں جنم لے چکی تھیں۔ ان فاسد نظریات اور باطل معتقدات وخیالات کا مقابلہ وہ نابغہ روزگار ہستی تن تنہا کر رہی تھی جس کی جلالت

---

۱؎ عبدالحکیم شرف قادری پاکستان، مولانا تذکرہ اکابر اہلسنت پاکستان ص ۲۳۶

۲؎ عبدالحکیم شرف قادری پاکستان، مولانا تذکرہ اکابر پاکستان ص ۲۳۶

علمی کا خطبہ آج اپنے اور پرائے سبھی پڑھ رہے ہیں. جس کی بے مثال اسلامی خدمات کا اعتراف پوری دنیا کر رہی ہے جس کے فکر و فن کی خوشبو سے شرق و غرب کا چپہ چپہ معطر ہے۔ وہ اپنے وقت کی ایسی شمع انجمن تھے جس کی طرف ارباب علم و دانش اور اصحاب شعور کے قلوب خود بخود کھنچتے چلے جا رہے تھے، عاشقانِ مصطفےٰ جوق در جوق شعور عشق و وفا کا درس لینے اور تشنگان علوم و معارف اپنی علمی تشنگی دور کرنے کیلئے اس کی بارگاہ میں صف آراء دکھائی دیتے۔

ع ان کی زلفوں کے سب اسیر ہوئے ہم ہوئے، تم ہوئے، کہ میرؔ ہوئے

اس کے علم و فضل کا شہرہ، اس کے عشق رسول کی کیفیت کا تذکرہ، ملتِ اسلامیہ کے سود و زیاں کے حساس دل کی داستان، مبلغ اسلام کے کانوں نے بھی سن رکھا تھا، یہی وجہ ہے کہ آپ نے بھی اس کی بارگاہ میں زانوئے ادب تہہ کرنے کا شرف حاصل کیا، اور کالج کی چھٹیوں کے دنوں میں بریلی شریف حاضر ہو کر اس کے علمی و روحانی فیوض و برکات سے مالا مال ہوئے، علم و حکمت، فضل و کمال اور فکر و آگہی کی دولت بے بہا لے کر یگانۂ روزگار بن گئے بلکہ اپنے دور کے تمام علماء و مشائخ میں اس حیثیت سے بے مثال ہو گئے کہ دنیا انہیں داعیٔ اسلام اور مبلغ اسلام کے نام سے پکارنے لگی۔

یہ امام احمد رضا قدس سرہ کی ہی نگاہ کیمیا اثر کا ثمرہ تھا کہ آپ دنیا کے گوشے گوشے میں چراغ مصطفوی لے کر پہونچے اور شرار بولہبی کو فنا کے گھاٹ اتار دیا۔

امام احمد رضا کے فضل و احسان اور کرم و بخشش کا اعتراف آپ نے اپنے اس شعر میں کیا ہے

ع علیم خستہ اک ادنیٰ گدا ہے آستانہ کا کرم فرمانے والے حال پر اسکے شہا تم ہو [۱]

مبلغ اسلام نے شریعت و طریقت کے فیوض و برکات کا اکتساب کرنے کے لئے زبدۃ المشائخ امام احمد رضا کی خدمت میں حاضری دی اور آپ ہی کے دستِ حق پرست

[۱] ظفر الدین بہاری ۔ ملک العلماء ۔ حیات اعلیحضرت ص۵۲

پر بیعت کا شرف حاصل کر کے ہمیشہ کے لئے اسیر زلف گرہ گیر ہو گئے۔[1]

فرماتے ہیں۔

یہاں آ کر ملیں نہریں شریعت اور طریقت کی ؛؛ ہے سینہ مجمع البحرین ایسے رہنما تم ہو[2]

## مبلغ اسلام بنگاہ امام احمد رضا میں

امام احمد رضا قدس سرہٗ کو رب کائنات نے ایسی بیشمار صفات کریمیہ اور اخلاق فاضلہ کا پیکر بنایا تھا جس کی مثال موجودہ دور میں نہیں ملتی۔ وسیع النظرفی، کشادہ دلی، خردہ نوازی اور اعزاز بخشی کا جذبہ آج کے علماء و مشائخ میں خال خال نظر آتا ہے۔ مگر امام احمد رضا قدس سرہٗ اپنے معاصرین اور خلفاء و تلامذہ کو ان کے مراتب کے لحاظ سے اپنی طرف سے خطاب ہی نہیں عطا فرماتے بلکہ اپنے سے چھوٹوں کی حوصلہ افزائی بڑوں کی تعظیم و تکریم کو اپنے لئے سرمایۂ افتخار بھی جانتے تھے۔

ایک بلند پایہ محقق نادر المثال علمی و روحانی مرکز، اور عدیم النظیر متبحر فقیہ کے اندر یہ جذبہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب اس کا دردمند دل عُجب و ریا، غرور و نخوت، بغض و عناد اور خصوصاً حسد جیسی رذیل و قبیح صفت سے خالی ہو۔ اور وہ بذات خود خلوص و للٰہیت کا پیکر، صدق و صفا کا مجسمہ، محبت و الفت، اخوت و مساوات، پیار و شفقت کا شفاف آئینہ ہو۔

بلاشبہ امام احمد رضا کا دل وہ دردمند دل تھا جو ملت کی صلاح و فلاح کے لئے ہمہ دم کوشاں رہتا اور عشق رسول کی شمع ہر ایک دل میں فروزاں کرنے کیلئے جدوجہد کرتا۔ وہ مسلک اہلسنت کی ترویج و اشاعت اور ناموس رسالت کی حفاظت میں خود تو سرگرم عمل رہتا ہی تھا جو بھی اس میدان عمل میں قدم رکھتا امام احمد رضا

---

[1] عبدالحکیم شرف قادری پاکستان، مولانا۔ تذکرہ اکابر اہلسنت پاکستان ص ۲۲۶

[2] ظفرالدین بہاری۔ ملک العلماء۔ حیات اعلیحضرت۔ ص ۵۲

اسے اپنی پلکوں پر جگہ دیتے، سر پر بٹھلاتے، دل میں سمو لیتے اور اس کے ساتھ ایسا الطافِ کریمانہ کا مظاہرہ فرماتے کہ لوگ ششدر رہ جاتے۔

امام احمد رضا نے اپنی اس کیفیت کو دل کے نہاں خانے سے صفحۂ قرطاس پر منتقل کر دیا ہے، آئیے آپ بھی اس کے جلوؤں کی تابانی سے محظوظ ہو لیں۔

امام احمد رضا علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔

فقیر میں لاکھوں عیب ہیں مگر بحمدہ تعالیٰ میرے رب نے مجھے حسد سے بالکل پاک رکھا ہے اپنے سے جسے زیادہ پایا اگر دنیا کے مال و منال میں زیادہ ہے، قلب نے اندر سے اسے حقیر جانا، پھر کیا حقارت پر؟ اور اگر دینی شرف وافضال میں زیادہ ہے، اس کی دست بوسی و قدمبوسی کو اپنا فخر جانا، پھر حسد کیا اپنے معظم بابرکت پر!

اپنے میں جسے حمایت دین پر جانا اس کے نشر فضائل اور خلق کو اس کی طرف مائل کرنے میں تحریراً و تقریراً مساعی رہا۔ اس کے لئے عمدہ القاب وضع کر کے شائع کئے جس پر میری کتاب "المعتمد المستند وغیرہ (الاستمداد) شاہد ہیں ۔[۱]

مبلغ اسلام جیسا ذکی و زیرک، مدبر و مفکر جو فاضل بریلوی کی ایماء پر اپنی زندگی کا ہر لمحہ تبلیغ دین اور اشاعت اسلام کیلئے وقف کر چکا ہو اور اپنے نجی اخراجات پر پیغام اسلام کو دنیا کے گوشے گوشے تک پہونچا رہا ہو۔[۲] اور عشق رسالت کی شمع فروزاں لے کر یورپ و امریکہ تک کے تاریک دلوں کو منور و درخشندہ کر رہا ہو، تعلیماتِ رسول عربی کو اکناف عالم میں پھیلانے کیلئے اپنی حیات مستعار کے ہر ہر لمحے کو نثار کر رہا ہو

---

[۱] احمد رضا خاں بریلوی، امام۔ فتاویٰ رضویہ ج ۱۲ ص ۱۲۳

[۲] عبد الحکیم شرف قادری، پاکستان، مولانا۔ تذکرۂ اکابر اہلسنت پاکستان ص ۲۳۶۔

اپنی علمی سطوت وحشمت پُرزور قوت استدلال اور پُرکشش اسلوب بیان سے کلیساؤں تک کے دل جیت لینے کی جدوجہد اور وحشی قوم کے غیر متمدن ماحول میں اسلامی تہذیب و تمدن کا تاج محل تعمیر کرنے میں مصروف ہو۔

کیا ایسے عظیم داعیٔ اسلام اور نازش اہلسنت کو امام اہلسنت نے بھلا قدر و منزلت سے نہ دیکھا ہوگا۔ دیکھا اور یقیناً دیکھا امام احمد رضا کو اس مبلغ کی علمی شان و شوکت پہ ناز تھا۔ اس کی قوتِ استدلال اور رسوخ فی العلم پر اعتماد تھا۔ یہی وجہ ہے کہ امام اہلسنت نے دشمنانِ اسلام پر آپ کے فاتح و غالب ہونے کی بشارت دی اور آپ کے فضل و کمال پر مہر تصدیق ثبت فرماتے ہوئے لکھا۔

ع عبدِ عَلیم کے عِلم کو سن کر
جہل کی بہل بھگاتے یہ ہیں [1]

امام احمد رضا کے نزدیک مبلغ اسلام کا جو وقار تھا اور جس نگاہ لطف و کرم اور نظر شفقت و رحمت سے آپ کو دیکھتے تھے اس کا اندازہ آپ اس امر سے لگا سکتے ہیں کہ مبلغ اسلام کے نام کو اپنے اسم گرامی کے ساتھ ضم فرما کر دلی تعلق و لگاؤ کا اظہار فرماتے ہوئے امام احمد رضا آپ کو علیم الرضا کے پیارے لقب سے یاد فرماتے تھے اور آپ کی ظاہری و باطنی خوبیوں کو دیکھ کر امام احمد رضا نے آپ کو خلافت و اجازت کے خلعت فاخرہ سے بھی سرفراز کیا۔ مصنف حیات علیم رضا لکھتے ہیں۔

آپ کا شمار اعلیحضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ کے خاص خلفاء میں سے تھا۔ حضرت فاضل بریلوی نے آپ کو علیم الرضا کے لقب سے بھی مشرف فرمایا۔ [2]

---

[1] احمد رضا خاں بریلوی، امام ۔ الاستمداد ص ۷۹

[2] مرزا ارشاد احمد علیمی ۔ ادیب ۔ حیات علیم رضا ص ۱۲

## امام احمد رضا مبلغِ اسلام کی نظر میں

استاذ کی عقیدت، پیر و مرشد کی ارادت اور اس کی بارگاہ میں نیازمندی کا اظہار ایک عام بات ہے۔ لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ایک صاحبِ فکر اور بلند شعور و آگہی کا مالک اس وقت تک کسی سے متاثر نہیں ہوتا۔ جب تک کہ اس کی شخصیت کا ہمہ جہت سے جائزہ نہ لے لے۔ اور اس کی ذات میں واقعی کمالات و محاسن نہ دیکھ لے۔ اگر کوئی فضل و کمال اور حکمت و دانش، تدبر و تفکر، زبان و بیان اور عقل سلیم و طبع مستقیم کا حامل شخص کسی کی بارگاہ میں سجود لٹانے لگے اور اس کے سنگِ در پر جبیں سائی کرتا ہوا دکھائی پڑے تو یقیناً اس ممدوح کی ذات میں فضائل و کمالات کے جلوے اپنے ماتھے کی آنکھوں سے دیکھ کر ہی ایسا کرنے پر مجبور ہوا ہوگا

مبلغ اسلام کی شخصیت کوئی بے علم و ہنر نہیں تھی کہ اندھی تقلید میں اپنے پیر و مرشد و مربی کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملاتی جیسا کہ آج کل دیکھنے میں آتا ہے۔ مبلغ اسلام ایک مدبر و مفکر، دوراندیش، صاحبِ بصیرت اور حامل فکر و فن تھے۔ جنہوں نے اقوامِ عالم سے اپنی فکری صلاحیتوں کا لوہا منوایا تھا۔ اور بین الاقوامی سطح پر اپنی دینی و مذہبی ملکی و سیاسی خدمات کی بنا پر عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔

مگر جب انہوں نے امام احمد رضا کی جامع الصفات شخصیت کو دیکھا تو ان کے فضل و کمال کا سکہ اپنوں اور بیگانوں پہ بیٹھا ہوا پایا، عرب و عجم میں اس یگانۂ روزگار کی علمی سطوت کا ڈنکا بجتے ہوئے سُنا، علوم و معارف سے معمور، شریعت و طریقت کا حسین سنگم، عشق رسالت مآب سے لبریز۔ ملت کی صلاح و فلاح میں انھیں بے چین پایا۔ تو برملا اعتراف کرتے ہوئے اپنے مشاہدات و احساسات کو الفاظ کے پیکر میں ڈھال کر اس طرح گویا ہوئے۔

# اشعار

تمہاری شان میں جو کچھ کہوں اس سے سوا تم ہو
قسیم جامِ عرفاں اے شہ احمد رضا تم ہو

غریق بحرِ الفت مست جامِ بادۂ وحدت
محب خاص و منظور حبیب کبریا تم ہو

جو مرکز ہے شریعت کا مدار اہل طریقت کا
جو محور ہے حقیقت کا وہ قطب الاولیاء تم ہو

یہاں آکر ملیں نہریں شریعت اور طریقت کی
ہے سینہ مجمع البحرین ایسے رہنما تم ہو

عرب میں جا کے ان آنکھوں نے دیکھا جس کی صولت کو
عجم کے واسطے لاریب وہ قبلہ نما تم ہو

تمہی پھیلا رہے ہو دین حق اکناف عالم میں
امام اہلسنت نائب غوث الوریٰ تم ہو

علیمؔ خستہ اک ادنیٰ گدا ہے آستانہ کا
کرم فرمانے والے حال پر اس کے شہا تم ہو[1]



---

[1] ظفر الدین بہاری ۔ ملک العلماء ۔ حیات اعلیحضرت ج ۱ ص ۵۲

# مبلغ اسلام کے داعیانہ صفات

ایک عظیم الشان داعی اسلام کا تبلیغ اسلام میں کامیابی سے ہمکنار ہونے کے لئے کن اخلاق واطوار اور اوصاف وخصائل سے متصف ہونا ضروری ہے آئیے اس کی تفصیل ایک مبلغ اسلام علامہ بدر القادری صاحب کی زبان میں سنیں۔

آپ فرماتے ہیں اسلامی تبلیغ واشاعت دشوار ترین گھاٹی ہے جسے عبور کرنے کے لئے۔

۱ مبلغین اسلام کے ہمراہ پختہ ایمان وعزیمت کا توشہ ہونا ضروری ہے۔

۲ مبلغین کا سینہ اس احساس سے لبریز ہو کہ جو کام کر رہا ہے وہ خالص اللہ کی خوشنودی کے پیش نظر کر رہا ہے۔ اس کے سوا اور کچھ مقصود نہ ہو۔

۳ خود داعی کی زندگی دعوتِ حق کی آئینہ دار ہو، اگر بالکلیہ نہیں تو کم از کم اتنا تو ہو کہ جس عظیم دعوت کو وہ دوسروں کے سامنے پیش کر رہا ہے اس کا عمل اس کے خلاف نہ ہو۔

۴ ایمانیات پر اس کی نگاہ وسیع ہو۔

۵ عقائد میں وہ خود اتنا پختہ ہو کہ اس میں کسی قسم کا تزلزل نہ ہو۔

۶ اعمال حسنہ کی کھلی کھلی برکتوں پر خود اس کی نگاہ ہو۔

۷ اور افعال شنیعہ کی تباہ کاریوں سے اس کا سینہ لبریز رہا ہو۔

۸ رضائے حق اسے ہر مرحلۂ حیات میں عزیز ہو۔

۹ اور دعوت کی لذتوں سے ذہن وفکر آسودہ اور پر یقین ہوں

۱۰ خدا کا قہر وغضب ہی اس کے لئے سب سے زیادہ ڈرنے کی چیز ہو۔

۱۱ آیات انذار پر اس کے دل و نگاہ کانپ جاتے ہوں

۱۲ راستی، اخلاص، مروت، صدق، دیانت، پاکبازی، حیا اور تقویٰ اس کی زندگی کے صفات ہوں۔

۱۳ کبر، عجب، نفرت، فسق و فجور اور فواحش و منکرات سے وہ غلاظتوں کی طرح نفرت کرتا ہو

۱۴ ضروریات دین سے کماحقہ واقف ہونا بھی مبلغ دین کیلئے ضروری ہے۔ مذکورہ بالا صفات کی مشعل سنبھالنے کے بعد حکمت و مصلحت کی روشنی میں دین کا شعور ساتھ لے کر جب کوئی اسلام کی تبلیغ و اشاعت کے لئے قدم آگے بڑھائے گا تو انشاء اللہ خداوند تعالیٰ اس کو اس کے نیک مقصد میں کامیابی سے سرفراز فرمائے گا۔ [۱]

اگر آپ اس لحاظ سے مبلغ اسلام عبد العلیم صدیقی میرٹھی علیہ الرحمہ کی زندگی کا مطالعہ کریں اور آپ کی شخصیت کا صفات داعیانہ کے تناظر میں جائزہ لیں کہ آپ اس معیار پر کس طرح اترتے تھے تو آپ کو بہر صورت اس حقیقت کا اعتراف کرنا ہی پڑے گا کہ علامہ عبد العلیم میرٹھی کی اپنے مشن میں حیرت انگیز کامیابی خود ہی اس کی شہادت دے رہی ہے کہ یقیناً وہ ایک عظیم کردار و گفتار کے مالک اور تمام صفات داعیانہ سے مسلح تھے۔ ان کا خلوص، جذبۂ ایثار، پاکیزہ نفسی، تواضع و انکساری، شیریں مقالی، راست گوئی نے ہی ان کو ایک تاریخ ساز شخصیت کی شکل میں پیش کیا ہے۔ آپ کے نامور خلیفہ حضرت مولانا حافظ ڈاکٹر محمد فضل الرحمٰن انصاری قادری نے آپ کی ذات بابرکات کے تعلق سے فرمایا ہے کہ اول و آخر ایک ایسے مبلغ اسلام تھے کہ جو دور حاضر کی اسلامی تاریخ کا ایک عظیم الشان کارنامہ انجام دے گئے اور ان کی للٰہیت کے نور نے اطراف و اکناف عالم میں بیشمار نفوس کو منور فرمایا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس روحانی و اخلاقی انحطاط کے موجودہ دور

---

۱؎ بدر القادری بالینڈ مولانا یورپ اور اسلام ص ۱۲

میں مولانا عبدالعلیم صدیقی نے اسلامی اقدار کا احیاء کیا۔ اور اسلام کو دیئے گئے دورِ حاضر کے چیلنج کا مجاہدانہ جذبہ کے ساتھ مقابلہ کیا [۱]

مبلغ اسلام کی داعیانہ صلاحیتوں کا اعتراف اپنوں اور غیروں سبھی نے کیا ہے چنانچہ جارج برنارڈ شا جیسا مشہور زمانہ مفکر و مدبر اور فلسفی بھی آپ کی ان صفات کا اعتراف کرتے ہوئے کہتا ہے کہ

آپ کی گفتگو اتنی دل چسپ اور معلوماتی ہے کہ میں سالوں تک آپ کے ساتھ رہنا پسند کروں گا۔ [۲]

ایک مقام پر پھر کہتا ہے کہ

اس میں شک نہیں کہ آپ بڑے شاندار اور بہترین انداز میں اسلامی تعلیمات پیش کرتے ہیں [۳]

ٹوکیو کے پروفیسر این، ایچ برلاس کہتے ہیں۔

ہر شخص مولانا صدیقی کو پلیٹ فارم سے سن سکتا ہے اور اس سے محظوظ ہوتا ہے اور کیوں نہ ہو، جبکہ ایک جانب مولانا کی مقناطیسی شخصیت ہو، دوسری جانب ان کی نغمہ بار آواز اور تیسری جانب ان کی ٹھوس اور مدلل تقریر ہو [۴]

پاکستان کے مشہور مورخ مولانا نور محمد قادری لکھتے ہیں۔

حضرت مولانا عبدالعلیم صدیقی اس صدی کی تاریخ میں عالم اسلام کی بہت بڑی شخصیت گذرے ہیں۔ حضرت مولانا اس زمانہ کی الٰہ آباد یونیورسٹی کے بی۔ اے۔ ایل۔ ایل بی ہونے کے علاوہ نہایت بلند پایہ عالم ربانی

---

[۱] ارشاد احمد علیمی مرزا۔ حیات علیم رضا ص ۱۰

[۲] 〃 〃 〃 〃 〃 ۴۳

[۳] 〃 〃 〃 〃 〃 ۴۵

[۴] 〃 〃 〃 〃 〃 ۱۸

اور صاحب کشف اہل اللہ اور غوث پاک کے سلسلۂ قادریہ عالیہ کے صاحب اجازت بزرگ تھے۔ فقہ حنفیہ اور شافعیہ میں کمال رکھتے تھے[1]

مبلغ اسلام کے متعلق ارباب علم و دانش نے جو اظہار خیال فرمایا ہے اسے انشاء المولیٰ تعالیٰ اگلے صفحات میں ایک الگ عنوان سے پڑھیں گے۔ اس وقت مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ مبلغ اسلام کو رب کائنات نے ایسی جامع الصفات شخصیت کی شکل میں منصۂ شہود پر ظاہر فرمایا تھا جو بلاشبہ قدرت کی عظیم دلیلوں میں سے ایک دلیل اور رسول ہاشمی کے معجزات میں سے ایک عظیم معجزہ تھے۔ دنیا کے جس گوشے میں پہونچے پرچم اسلام کو بلند کیا۔ اور اپنی خداداد صلاحیتوں سے مذہب مہذب کی حقانیت و آفاقیت کو سورج کی طرح روشن کر دیا۔ جس کے گواہ آج یورپ و امریکہ اور صحرائے افریقہ ہیں۔

## مبلغ اسلام میدان خطابت میں

ابلاغ و تبلیغ اور ما فی الضمیر کو کسی کے سامنے پیش کرنے کے موثر ترین ذرائع میں سے ایک اہم ذریعہ تقریر و خطابت ہے یہ وہ بہترین جوہر اور دربے بہا ہے جس کی چمک دمک ہر دور میں محسوس کی گئی۔ عرب کے بادیہ نشین تو خطابت کا جوہر دکھانے کیلئے باقاعدہ اجتماعات کیا کرتے تھے، مردہ قلوب میں زندگی کی روح پھونکنے اور سرد قلوب میں گرما دینے کا بہترین اور کارگر نسخہ فن خطابت ہے، غلط رسم و رواج باطل خیالات، بدعات، خرافات اور منکرات شرعیہ کی روک تھام اور ان کی بیخ کنی، اسلامی تعلیمات و تفہیمات کی نشر و اشاعت جہاں قلم سے ہوتی ہے۔ وہیں زبان بھی ایک اہم رول ادا کرتی ہے۔ رفتار زمانہ اور اس کے تقاضوں کو مدنظر رکھتے ہوئے کون ذریعہ اختیار کرنا پسند اور زیادہ موثر ہوگا، یہ ایک نباض قوم و ملت اور ہوشمند و دوراندیش عالم ربانی کا کام ہے۔ مبلغ اسلام نے عصری تقاضوں اور حالات زمانہ کے

---

[1] ارشاد احمد علیمی مرزا حیات علیم رضا ص ۲۵

پیش نظر تقریر کو زیادہ اہمیت دی اور ان کی زندگی کا بیشتر حصہ وعظ و تقریر میں گذرا آپ کی مقررانہ صلاحیتوں کا ذکر کرتے ہوئے مرزا ارشاد احمد علیمی صاحب تحریر کرتے ہیں۔

مبلغ اسلام حضرت عبد العلیم میرٹھی قدس سرہ جادو بیان اور شعلہ باز مقرر تھے، آپ نے پہلی تقریر جامع مسجد میرٹھ میں اس وقت کی جب آپ کی عمر صرف نو سال تھی، آپ اردو کے علاوہ عربی، فارسی اور انگریزی زبان میں بڑی روانی کے ساتھ تقریر کرتے اور اس موثر انداز میں تقریر کرتے تھے کہ خود اہل زبان بھی حیران رہ جاتے تھے۔ آپ اپنے خیالات کی ترجمانی بڑے دلنشین انداز میں کرتے جس قسم کا اجتماع دیکھتے اسی قسم کی تقریر کرتے تھے [۱]

ایک جگہ اور لکھتے ہیں۔

آپ کی انہیں مقررانہ صلاحیتوں کی بناپر ایشیا اور یورپ کے مسلم مورخین نے آپ کو عدیم النظیر اوریٹر (ORATER) قرار دیا ہے۔ [۲]

پروفیسر ڈاکٹر مسعود احمد رقمطراز ہیں۔

حضرت مولانا میرٹھی دوسری زبانوں کے علاوہ انگریزی زبان پر حیرت انگیز عبور رکھتے تھے۔ مولانا محمد علی جوہر انگریزی کے ماہر تھے، مگر انہوں نے اس سے وہ کام نہیں لیا۔ جو مولانا میرٹھی علیہ الرحمہ نے لیا

راقم کو بھی مولانا کی تقریر سننے کا اتفاق ہوا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ان کی آواز میں بلا کی کشش اور کھنک تھی اردو، عربی، انگریزی اور بعض دوسری زبانوں میں بے تکان تقریر کرتے تھے [۳]

---

[۱] ارشاد احمد علیمی مرزا حیات اعلیحضرت ص ۱۷

[۲] 〃 〃 〃 〃

[۳] تقدیم بر کتاب مبلغ اسلام ص ۸

مولانا عبدالحکیم شرف قادری پاکستان فرماتے ہیں۔

حضرت مولانا محمد عبدالعلیم میرٹھی صدیقی شعلہ بیان خطیب، بلند پایہ ادیب اور عظیم مفکر اسلام تھے۔ جب اپنی نغمہ ریز آواز میں دلائل و براھین سے اسلام کی حقانیت بیان فرماتے تو حاضرین پر سکوت چھا جاتا، اور بڑے بڑے سائنسداں فلاسفہ، اور دہریہ قسم کے لوگ آپ کے دست اقدس پر حلقہ بگوش اسلام ہو جاتے آپ تقریباً دنیا کی ہر زبان میں اس روانی کے ساتھ تقریر کرتے تھے کہ خود اہل لسان ورطۂ حیرت میں رہ جاتے [۱]

## مبلغ اسلام کے عظیم الشان کارنامے

مولانا میرٹھی نے مقتضائے حال کے مطابق حکمت عملی کو اپنایا اور جہاں جس طرح طریقۂ عمل کو مفید جانا اور جس کی ضرورت محسوس کی اس کو بروئے کار لاکر پیغام اسلام کو عام سے عام تر کیا، اس سلسلے میں انہوں نے جو کارہائے نمایاں انجام دیئے اسے حیطۂ تحریر میں لانا ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے۔ مگر ہم اختصار کے کے ساتھ ان کے کاناموں کو چار خانوں میں رکھ کر تھوڑی تھوڑی تفصیل کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔ جس سے بخوبی اندازہ ہو جائے گا کہ مولانا میرٹھی کی شخصیت کیسی ہمہ جہت اور گوناگوں اوصاف کی مالک تھی۔

(۱) تبلیغی خدمات (۲) تعمیری خدمات (۳) تنظیمی خدمات (۴) تصنیفی خدمات

## تبلیغی خدمات

اسلام کی سب سے عظیم خدمت یہ ہے کہ اس کا پیغام کرۂ ارض کے گوشے گوشے تک پہونچایا جائے اور بنی نوع انسان کی فلاح و بہبودی کا ضامن مذہب اسلام ان کے دلوں میں اتار دیا جائے۔ مشکوٰۃ نبوت کے انوار و تجلیات سے کائنات کے ذرّے ذرّے کو روشن و درخشندہ کر دیا جائے اور

---

[۱] عبدالحکیم شرف قادری۔ مولانا۔ تذکرۂ اکابر اہلسنت پاکستان۔ ص ۲۳۸

تعلیمات اسلام کی گونج سے اکناف عالم کو بھر دیا جائے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی عظیم ذمہ داری کو حتی المقدور نبھایا جائے۔ اپنوں اور بیگانوں کو اسلام کا شیدائی بنایا جائے۔ یہی وہ عظیم منصب ہے جس پر امت محمدیہ علی صاحبہا السلام کو فائز ہونے کا شرف حاصل ہے، ارشاد قرآنی ہے۔

کنتم خیر امۃ اخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنھون عن المنکر[ا]

تم اے مسلمانوں بہترین امت ہو جو لوگوں کے لئے ظاہر کی گئی، اچھے کاموں کا حکم دیتے ہو اور برے کاموں سے روکتے ہو۔

مبلغ اسلام عبد العلیم صدیقی نے دعوت و تبلیغ کا جو عظیم الشان کارنامہ انجام دیا ہے اس کی نظیر دور دور تک نہیں ملتی، ستر ہزار غیر مسلموں کو دامن اسلام سے وابستہ کرنا اور ان کے دماغ میں تعلیمات اسلامی کو اتار دینا یہ وہ غیر معمولی کارنامہ ہے جو لاریب آب زر سے لکھنے کے قابل ہے۔

## برصغیر و یورپ کا عظیم مبلغ

سماحۃ الشیخ علامہ عبد اللہ عزیزی صاحب قبلہ مدظلہ العالی رقمطراز ہیں۔

البتہ بیسویں صدی میں حضرت مبلغ اسلام کی ذات قدسی صفات نے بے سرو سامانی کے عالم میں اپنا تبلیغی مشن جاری کیا تو اپنی پرکشش شخصیت سے کتنے بے راہ روؤں کو راہ ہدایت پر لائے اور کتنے گم گشتہ راہ ضلالت کو ہدایت کی مشعل ہاتھ میں دے دی۔ پھر انھوں نے برصغیر ہی تک اپنے اس عمل خیر کو محدود نہیں رکھا، بلکہ دوسرے ممالک میں بھی اپنی قوت تاثیر سے دلوں کو اسلام کیلئے مسخر کرنے میں بڑی کامیابی حاصل کی، آج دنیا میں سینکڑوں مبلغین کام کر رہے ہیں اور لوگوں کو صراط مستقیم پر لانے کی جدوجہد میں مصروف ہیں، تاہم ان کا اکیلا کارنامہ ان تمام حضرات کے

---

[ا] آل عمران آیت ۱۱۰

کارناموں پر بہت بھاری نظر آرہا ہے۔[1]

## ستّر ہزار غیر مسلم حلقہ بگوش اسلام

آپ کی تبلیغی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے مرزا ارشاد احمد علیمی صاحب ارقام فرماتے ہیں۔

حضرت مولانا صدیقی مرحوم و مغفور نے برصغیر پاک و ہند ہی میں نہیں بلکہ یورپ اور افریقہ کے بیشتر ممالک میں محدود وسائل اور انتہائی نامساعد حالات میں اسلام کا پیغام غیر مسلموں تک پہونچایا آپ کی ان مخلصانہ تبلیغی کوششوں سے ستر ہزار سے زائد غیر مسلم حلقہ بگوش اسلام ہوئے، جن میں صرف یورپین باشندوں کی تعداد چبیس ہزار ہے۔

## مبلغین کے قافلہ کے سالار

اسی طرح پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب آپ کی تبلیغی خدمات سے متاثر ہوکر صفحہ قرطاس پر اظہار خیال فرماتے ہیں۔

حضرت مولانا میرٹھی صاحب اس صدی کے مبلغین اسلام کے قافلہ سالار ہیں۔ انہوں نے دنیا کے بیسوں ممالک کا دورہ کیا، اور ہزاروں غیر مسلموں کو مشرف بہ اسلام کیا جن میں پروفیسر بھی ہیں، دانشور بھی ہیں، عمائدین اور اعیان حکومت بھی ہیں۔[2]

## چند عظیم نو مسلم شخصیتیں

مبلغ اسلام کی تبلیغ و دعوت کا حال عظیم شخصیتوں کی زبان سے سن لینے کے بعد آئیے میں آپ کو ان چند بخت آور حضرات کا حال سناؤں جنہیں مبلغ اسلام کی تبلیغی کوششوں سے اسلام جیسا ضابطۂ حیات ملا اور دامن اسلام سے وابستہ ہوکر سعادت دارین سے سرفرازی ملی۔

---

[1] حیات علیم رضا۔ ص ۱۰

[2] تقدیم بر کتاب مبلغ اسلام۔ ص ۲۹

**ماریشش کا گورنر** مبلغ اسلام ۱۹۲۶ء میں ماریشش تشریف لے گئے اور اسلامی تعلیمات کی تبلیغ و اشاعت کا کام نہایت حسن وخوبی کے ساتھ انجام دیا اس کا ثمرہ اصل اسلام کو یہ ملا کہ ماریشش کے فرانسیسی گورنر مسٹر مروات (MERWATE) جیسی عظیم شخصیت دامن اسلام سے وابستہ ہوگئی جس کی وجہ سے مبلغ اسلام کو اپنے مشن میں مزید سہولتیں میسر آئیں اور انہیں کے توسط سے آپ نے مراکش کے مشہور لیڈر غازی عبد الکریم سے قید میں ملاقات کی۔[1]

**سیلون کا وزیر** مبلغ اسلام نے ۱۹۲۳ء میں سیلون کا تبلیغی دورہ فرمایا اور اپنی حکیمانہ اور عالمانہ دعوت و تبلیغ سے بیشمار مردہ قلوب کو ایمان کی زندگی عطا فرمائی اور ان کی کشت حیات کو سرسبز و شاداب کیا۔ ان فیروز بختوں میں "محترم" "ریونڈ گنگ بری" کا نام بالخصوص قابل ذکر ہے، آپ حکومت سیلون کے وزیر تھے اور کولمبو یونیورسٹی کے پروفیسر بھی رہ چکے تھے، مگر اس سے زیادہ قابل ذکر بات یہ ہے کہ آپ نے بیس سال کا طویل عرصہ نصرانیت کی ترویج و اشاعت میں گذارا۔ آپ مسیحیت کے عظیم مبلغ اور پادری تھے، مگر مبلغ اسلام کی مترنم اور کیف بار آواز میں اسلام کی حقانیت کو سننے کے بعد وادی نور میں سیر کرنے لگے اور خود کو دامن اسلام سے وابستہ کر لیا، مبلغ اسلام کی اس بے مثال تبلیغی کامیابی پر مسلمانان بمبئی نے ان الفاظ میں تہنیت پیش کیا ہے۔

سیلون میں پادری ریونڈ گنگ بری پروفیسر کولمبو یونیورسٹی کا ایک معرکۃ الآرا جلسہ میں آپ کی تقریر سے اثر پا کر دولت اسلام کا شرف حاصل کرنا ایک بے مثال کامیابی ہے ـــــ خصوصاً جبکہ ان بزرگ نے اپنی عمر کے بیس برس محض خدمت نصرانیت پر صرف کئے، ایسے پختہ کار شخص کی طبیعت پر اسلام کا سکہ بٹھانا آپ ہی جیسے مقرر کا

[1] مبلغ اسلام ص ۲۹

